رات کو گیارہ دانے عناب پانی میں بھگو دیں اور برتن ڈھک کر رکھ دیں۔ صبح نہار منہ سورج نکلنے سے پہلے عناب پانی میں اچھی طرح سے نچوڑ دیں اور چھان کر اس پانی پر تین مرتبہ سورۃ فاتحہ اول و آخر درود ابراہیمی کے ساتھ دم کر کے یہ پانی پی لیں۔ یہ علاج کم از کم تین ماہ تک جاری رکھنا ہوگا۔ ٹھنڈی چیزیں کھائیں۔ سرخ مرچ، گرم مصالحے، انڈا، گوشت اور فریج میں رکھی ہوئی اشیاء کھانے سے پرہیز کریں۔ سبزیاں، دالیں، پھل کھائیں اور ہر بیس منٹ کے بعد ایک گلاس پانی پر سورۃ فاتحہ دم کر کے پئیں۔

## بچوں کو بھوک نہیں لگتی

اکثر مائیں اپنے بچوں کو کھانا کھلانے کے لیے پریشان رہتی ہیں اور بچے بھاگتے ہیں۔ چھوٹے بچوں کو کسی کے سامنے دودھ نہ پلائیں اور نہ کھلائیں اس سے نظر بھی لگتی ہے۔ بچوں پر ہمیشہ کھلاتے پلاتے وقت ان پر سورۃ فاتحہ اور آیۃ الکرسی دم کیا کریں۔ بسم اللہ پڑھ کر کھلائیں۔ کھانے پینے کی چیزیں پر اسمِ الٰہی یا رحیمُ گیارہ مرتبہ دم کر کے بچوں کھلائیں۔ بچے کا صدقہ حسب استطاعت روزانہ دیں بے شک پانچ روپے ہی دے دیں رات کو جب بچہ سو جائے تو اُس پر 21 مرتبہ سورۃ الکوثر پڑھ کر دم کریں۔

## باپ بچوں سے پیار نہیں کرتے

کتنی عجیب بات ہے، بعض باپ...... اپنے بچوں سے پیار کرتے ہیں اور نہ ہی ان کے حقوق کا خیال کرتے ہیں۔ وہ اپنی مصروفیات، اپنے معاملات میں اس قدر محو رہتے ہیں کہ انہیں اپنے اس فرض کا خیال ہی نہیں رہتا۔

اگر آپ کے ہاں ایسی صورت ہو۔ تو عشاء کی نماز کے بعد 101 مرتبہ اسم الٰہی یا مومنُ گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر اپنے شوہر کا تصور کریں۔ اور آنکھیں بند کر



کے ان کی پیشانی اور سینے پر پھونک ماردیں۔ اور دو رکعت نمازِ حاجت پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر دُعا کریں کہ آپ کے بچوں کے باپ کو اپنی ذمہ داریوں کا احساس ہو اور وہ انہیں عمدگی کے ساتھ پورا کریں۔ یہ عمل کم از کم تین ماہ تک جاری رکھیں۔

## جب کھانا ہضم نہ ہو

اکثر لوگ کھانا کھانے کے بعد ڈکاریں لیتے رہتے ہیں۔ اور بدہضمی کی شکایت بھی کرتے ہیں۔ ایسے افراد زیادہ تر خوش خوراک ہوتے ہیں۔ کھانا ہمیں بے تحاشہ اور ہر وقت نہیں کھانا چاہیے۔ مرغن غذا زیادہ تر کھانے سے بھی طبیعت خراب ہوتی ہے۔ شوربہ والا سالن چپاتی کے ساتھ کھایئے۔ کھانے کے بعد تھوڑی سی سونف کے دانے چبالیں۔ دن میں کم از کم چودہ گلاس پانی پئیں۔ بے شک ایک مرتبہ ہی سہی مگر سورۃ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پینے کی عادت ڈالیے۔ ہر بیماری سے بچے رہیں گے۔ انشاء اللہ۔



# حرفِ آخر

کتاب میں شامل تمام دعائیں قرآن پاک سے لی گئی ہیں۔

جانے ان جانے میں کوئی لفظ، کوئی بات، کوئی مفہوم غلط لکھ دیا گیا ہو تو اس سہو کے لیے
ب سے پہلے اللہ سے معافی مانگتی ہوں اور پھر آپ سب سے............:

زیر زبر پیش کی کوئی غلطی آپ کو محسوس ہو تو آپ قرآن پاک سے دیکھ کر صحیح متن کے
ساتھ پڑھیں۔

اللہ تعالیٰ میری اس کاوش کو قبول فرمائے، اور اس کا اجر دونوں جہان میں مجھے، میرے
دل، میرے خاندان اور میرے تمام پڑھنے والوں کو عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

احقر

انجم انصار